ق =

| | | | |
|---|---|---|---|
| -۴ | ۱ | ۰ | ۲ |
| -۲۰ | ۰ | -عہ | ۴ |
| -۷ | ۲ | ۱ | ۵ |
| ۹۶ | عہ | ۱۲۸ | ۱۴۴ |

=

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۰ | ۱ | ۰ | ۰ |
| -۱۲ | ۰ | -عہ | ۴ |
| ۳ | ۲ | ۱ | ۱ |
| ۳۸۴ | عہ | ۱۲۸ | ۱۴۴-۲عہ |

=

| | | |
|---|---|---|
| -عہ | ۴ | -۱۲ |
| ۱ | ۱ | ۳ |
| ۱۲۸ | ۱۴۴-۲عہ | ۳۸۴ |

= ۳

| | | |
|---|---|---|
| -عہ | ۴ | -۴ |
| ۱ | ۱ | ۱ |
| ۱۲۸ | ۱۴۴-۲عہ | ۱۲۸ |

= ۴

| | | |
|---|---|---|
| -عہ | ۲ | ۴-عہ |
| | | |
| ۱۲۸ | ۱۴۴-۲عہ | |

= ۳(۴-عہ)

| | |
|---|---|
| ۱۴۴-۲عہ | ۱ |
| ۱۲۸ | ۱ |

= ۶ (عہ - ۴) (عہ - ۸)

پس جب ق = ۰ ؛ عہ = ۴ یا ۸

یہ ملاحظہ ہو کہ ان میں سے ایک شرط غیر تابع نہیں ہے - کیونکہ وہ دوسری سے مشتق ہوتی ہے جبکہ عہ ابھی ابھی معین کی ہوئی دو قیمتوں میں سے کوئی ایک قیمت رکھتا ہے - چنانچہ عہ = ۸ لیں اور پہلی اور دوسری مساواتوں کو -۲۱ اور ۱۶ سے علی الترتیب ضرب دیں اور جمع کریں تو حاصل مساوات

۱۸ لا + ۱۶ ما + ی = -۱۲

ہوتی ہے - یہ چوتھی مساوات ہے، عہ کی قیمت درج کرنے اور ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک تمام کو ۸ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتی ہے -

## باب (۳) کی مثالیں

مندرجۂ ذیل مقطعات کی قیمتیں دریافت کرو :-

(۱)

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | ۴ | ۱ |
| ۶۴ | ۹ | ۲ |
| ۱۲۵ | ۱۶ | ۳ |

(۲)

| | | |
|---|---|---|
| ۴۷ | ۹۱ | ۳۱ |
| ۳۰ | ۲۹ | ۱۴ |
| ۳۷ | ۳۶ | ۲۱ |

(۳) $\begin{vmatrix} ۳۷ & -۳ & ۱۱ \\ ۱۹ & ۲ & ۳ \\ ۵ & ۳ & -۲ \end{vmatrix}$

(۴) $\begin{vmatrix} ۱ & ۱ & ۱ & ۰ \\ ۰ & ۱ & ۱ & ۱ \\ ۱ & ۰ & ۱ & ۱ \\ ۱ & ۱ & ۰ & ۱ \end{vmatrix}$

(۵) $\begin{vmatrix} ا & ح & گ \\ ح & ب & ف \\ گ & ف & ج \end{vmatrix}$

(۶) $\begin{vmatrix} ۰ & ا_۱ & ب_۱ & ج_۱ \\ ۰ & ا_۲ & ب_۲ & ج_۲ \\ ا_۱ & ب_۱ & ج_۱ & ۰ \\ ا_۲ & ب_۲ & ج_۲ & ۰ \end{vmatrix}$

ثابت کرو کہ

(۷) $\begin{vmatrix} لا & ما & ی \\ لا^۲ & ما^۲ & ی^۲ \\ لا^۳ & ما^۳ & ی^۳ \end{vmatrix} = لا\,ما\,ی \begin{vmatrix} ۱ & ۱ & ۱ \\ لا & ما & ی \\ لا^۲ & ما^۲ & ی^۲ \end{vmatrix}$

(۸) $\begin{vmatrix} ا_۱ & ب_۱ & ۰ & ۰ \\ ا_۲ & ب_۲ & ۰ & ۰ \\ ۰ & ۰ & ج_۱ & د_۱ \\ ۰ & ۰ & ج_۲ & د_۲ \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} ا_۱ & ب_۱ \\ ا_۲ & ب_۲ \end{vmatrix} \times \begin{vmatrix} ج_۱ & د_۱ \\ ج_۲ & د_۲ \end{vmatrix}$

(۹) $\begin{vmatrix} ۱ & ۴ & -۳ & ۵ \\ ۰ & ۹ & -۸ & -۱ \\ ۲ & -۳ & ۴ & ۲ \\ ۵ & ۱ & ۳ & ۴ \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} ۵ & ۰ & ۲ & ۱ \\ ۱ & -۶ & -۳ & ۴ \\ ۳ & ۸ & ۴ & -۳ \\ ۴ & ۱ & ۲ & ۵ \end{vmatrix}$

مقطعات کے ذریعہ ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:-

(۱۰) $۷لا - ۳ما + ۵ی = ۳۱$

$۲لا + ۵ما - ی = ۱۲$

$لا + ۶ما + ۳ی = ۲$

(۱۱) $لا + ما + ی = ۱$

$۱۱ لا + ۱۲ ما - ۷ ی = ۱۱$

$۲۷ لا + ۳۰ ما + ۲۲ ی = ۳۸$

(۱۲) $۲ لا_۱ - ۳ لا_۲ + ۴ لا_۳ - ۳ لا_۴ = ۰$

$۴ لا_۱ + ۵ لا_۲ + ۴ لا_۳ - ۶ لا_۴ = ۰$

$۳ لا_۱ - ۷ لا_۲ + ۲ لا_۳ + ۱۳ لا_۴ = ۰$

(۱۳) ثابت کرو کہ اگر مساواتیں $ا لا^۲ + ب لا + ج = ۰$ اور $پ لا^۲ + ق لا + ر = ۰$ ایک مشترک اصل رکھتی ہیں، تو

$$\begin{vmatrix} ج & ا \\ ر & پ \end{vmatrix}^۲ = \begin{vmatrix} ب & ج \\ ق & ر \end{vmatrix} \times \begin{vmatrix} ا & ب \\ پ & ق \end{vmatrix}$$

(۱۴) ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ا + ب & ب + ج & ج + ا \\ ب + ج & ج + ا & ا + ب \\ ج + ا & ا + ب & ب + ج \end{vmatrix} = ۲ \begin{vmatrix} ا & ب & ج \\ ب & ج & ا \\ ج & ا & ب \end{vmatrix}$$

(۱۵) اگر $خ = \sqrt{-۱}$ تو ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ۲ + ۳ خ & ۴ + ۵ خ \\ -۴ + ۵ خ & ۲ - ۳ خ \end{vmatrix} = ۲^۲ + ۳^۲ + ۴^۲ + ۵^۲$$

اور $۱^۲ + ۳^۲ + ۵^۲ + ۷^۲$ کو بطور ایک مقطعہ کے ظاہر کرو۔ اسی طرح پر ثابت کرو کہ

$$(۲^۲ + ۳^۲ + ۴^۲ + ۵^۲)(۱^۲ + ۳^۲ + ۵^۲ + ۷^۲) = ۸^۲ + ۱۲^۲ + ۳۲^۲ + ۶۲^۲$$

(۱۶) ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} جب^۲ عہ & جب عہ\ جم عہ & جم^۲ عہ \\ جب^۲ بہ & جب بہ\ جم بہ & جم^۲ بہ \\ جب^۲ جہ & جب جہ\ جم جہ & جم^۲ جہ \end{vmatrix} = جب (عہ - بہ)\ جب (عہ - بہ)\ جب (بہ - جہ)$$

(۱۷) دریافت کرو کہ عہ کی کس قیمت یا کن قیمتوں کے لیے ذیل کی مساواتیں موافق اور درست ہونگی۔ اُن صورتوں میں ان کو حل کرو۔

لا$^{۲}$ + ۲ ہا − لا = ۱۱ عہ

۳ لا$^{۲}$ + ہا + لا = ۱۲ عہ

۲ لا$^{۲}$ − ہا + لا = ۰

(۱۸) ثابت کرو کہ اگر

ا$_{۱}$ لا + ب$_{۱}$ ہا + ج$_{۱}$ = ۰

ا$_{۲}$ لا + ب$_{۲}$ ہا + ج$_{۲}$ = ۰

ا$_{۳}$ لا + ب$_{۳}$ ہا + ج$_{۳}$ = ۰

کا ایک مشترک حل ہے تو ہمیشہ ایسے تین عدد ل، ک، م دریافت ہو سکتے ہیں کہ

ا$_{۱}$ ل + ا$_{۲}$ ک + ا$_{۳}$ م = ۰

ب$_{۱}$ ل + ب$_{۲}$ ک + ب$_{۳}$ م = ۰

ج$_{۱}$ ل + ج$_{۲}$ ک + ج$_{۳}$ م = ۰

# چوتھا باب

## مسئلہ قوت نما۔ لوکارتھم اور لوکارتھمی سلسلہ

۳۳۔ مسئلہ قوت نما۔ اگر $\frac{1}{\text{ن}}$ عدداً اکائی سے کم ہو تو $\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن لا}}$ کو مسئلہ ثنائی کے ذریعہ پھیلا سکتے ہیں۔ اور

$$\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن لا}} = 1 + \text{ن لا}\,\frac{1}{\text{ن}} + \frac{\text{ن لا}(\text{ن لا}-1)}{1\times 2}\,\frac{1}{\text{ن}^2} + \frac{\text{ن لا}(\text{ن لا}-1)(\text{ن لا}-2)}{1\times 2\times 3}\,\frac{1}{\text{ن}^3}$$

$$+\cdots+\frac{\text{ن لا}(\text{ن لا}-1)\cdots(\text{ن لا}-\text{ر}+1)}{1\times 2\times 3\times\cdots\times \text{ر}}\,\frac{1}{\text{ن}^{\text{ر}}}+\cdots$$

ہم اس کو اس طرح لکھ سکتے ہیں:-

$$\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن لا}} = 1 + \text{لا} + \frac{\text{لا}\left(\text{لا}-\frac{1}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{2}} + \frac{\text{لا}\left(\text{لا}-\frac{1}{\text{ن}}\right)\left(\text{لا}-\frac{2}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{3}}+\cdots$$

$$+\frac{\text{لا}\left(\text{لا}-\frac{1}{\text{ن}}\right)\cdots\left(\text{لا}-\frac{\text{ر}-1}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{\text{ر}}}+\cdots$$

لا = 1 لکھنے سے

$$\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن}} = 1 + 1 + \frac{1-\frac{1}{\text{ن}}}{\lfloor\underline{2}} + \frac{\left(1-\frac{1}{\text{ن}}\right)\left(1-\frac{2}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{3}}+\cdots+\frac{\left(1-\frac{1}{\text{ن}}\right)\cdots\left(1-\frac{\text{ر}-1}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{\text{ر}}}+\cdots$$

لیکن $\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن لا}} = \left\{\left(1+\frac{1}{\text{ن}}\right)^{\text{ن}}\right\}^{\text{لا}}$ ۔ پس

$$1 + \text{لا} + \frac{\text{لا}\left(\text{لا}-\frac{1}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{2}} + \frac{\text{لا}\left(\text{لا}-\frac{1}{\text{ن}}\right)\left(\text{لا}-\frac{2}{\text{ن}}\right)}{\lfloor\underline{3}}+\cdots\cdots$$

$$= \left\{ ۱ + ۱ + \frac{۱ - \frac{۱}{ن}}{\lfloor ۲} + \frac{(۱ - \frac{۱}{ن})(۱ - \frac{۲}{ن})}{\lfloor ۳} + \cdots\cdots \right\}^{لا}$$

مصرعۂ بالا تعلق ن کی تمام قیمتوں کے لیے صحیح ہے خواہ وہ کتنی ہی بڑی کیوں نہ ہوں، اور اس لیے اس صورت میں بھی صحیح ہے جب کہ ن = ∞
لیکن جب ن = ∞ تو $\frac{۱}{ن}$ = صفر اور تعلق مذکور ذیل کی صورت اختیار کرتا ہے ۔ *

$$۱ + لا + \frac{لا^۲}{\lfloor ۲} + \cdots\cdots + \frac{لا^ر}{\lfloor ر} + \cdots\cdots = \left(۱ + ۱ + \frac{۱}{\lfloor ۲} + \cdots\cdots + \frac{۱}{\lfloor ر} + \cdots\cdots\right)^{لا}$$

اگر ہم سلسلہ $۱ + ۱ + \frac{۱}{\lfloor ۲} + \cdots\cdots + \frac{۱}{\lfloor ر} + \cdots\cdots$ کو و سے تعبیر کریں تو مسئلہ قوت نما ظاہر ہوتا ہے یعنی

$$و^{لا} = ۱ + لا + \frac{لا^۲}{\lfloor ۲} + \cdots + \frac{لا^ر}{\lfloor ر} + \cdots\cdots$$

یہاں یہ بیان کر دیا جاتا ہے کہ $و^{لا}$ کا مندرجہ بالا سلسلہ لا کی تمام قیمتوں کے لیے مستدق ہے ۔

۳۴ - مقدار و کو ریاضی میں بڑی اہمیت حاصل ہے ۔
یہ امر واضح ہے کہ و باعتبارِ قیمت ۲ سے بڑا ہے اور وہ سلسلہ $۱ + ۱ + ۲^{-۱} + ۲^{-۲} + ۲^{-۳} + \cdots\cdots$ سے اور اس لیے ۳ سے چھوٹا ہے ۔
حسابی عمل سے اس کی قیمت ......۲٫۷۱۸۲۸ برآمد ہوتی ہے ۔

* اس بارے میں زیادہ احتیاط کے ساتھ امتحان کرنے کی ضرورت ہے نہ صرف ہر رقم کی نہایت معلوم کرنے کے لیے بلکہ اس وجہ سے بھی کہ کسی حاصل جمع کی نہایت ضروری نہیں کہ اس کی رقموں کی نہایتوں کے حاصل جمع کے مساوی ہو، الا اس صورت میں کہ اس کی رقموں کی تعداد متناہی ہو ۔ اس موقع پر یہ امتحان ترک کر دیا گیا ہے اس لیے کہ ما بعد کی فصل (ہ ۳۵) میں جو تحقیق عمل میں لائی گئی ہے اس سے زیادہ مرجح ہے ۔

**قؔ کے غیر متبائن ہونے کا ثبوت** — اگر ممکن ہو تو فرض کرو کہ $قؔ = \frac{م}{ن}$ جس میں م اور ن دونوں صحیح عدد ہیں پس چاہیے کہ

$$\frac{م}{ن} = 1 + 1 + \frac{1}{\lfloor 2} + \frac{1}{\lfloor 3} + \dots + \frac{1}{\lfloor ن} + \frac{1}{\lfloor ن+1} + \frac{1}{\lfloor ن+2} + \frac{1}{\lfloor ن+3} + \dots$$

دونوں جانب $\lfloor ن$ سے ضرب دو۔ تب سلسلہ کی تمام رقمیں صحیح عدد بن جائنگی باستثنائے

$$\frac{1}{(ن+1)} + \frac{1}{(ن+1)(ن+2)} + \frac{1}{(ن+1)(ن+2)(ن+3)} + \dots$$

پس ہمارے مفروضہ کے بموجب

$$\frac{1}{(ن+1)} + \frac{1}{(ن+1)(ن+2)} + \frac{1}{(ن+1)(ن+2)(ن+3)} + \dots$$

ایک صحیح عدد ہونا چاہیے۔ لیکن یہ حاصل جمع

$$\frac{1}{(ن+1)} + \frac{1}{(ن+1)^2} + \frac{1}{(ن+1)^3} + \dots$$ سے چھوٹا ہے اور اس لیے

$\dfrac{\frac{1}{ن+1}}{\left(1 - \frac{1}{ن+1}\right)}$ یعنی $\frac{1}{ن}$ سے چھوٹا ہے۔ پس اس سے یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ مقدار قؔ متوافق عدد $\frac{م}{ن}$ کے مساوی نہیں ہو سکتی۔

## ۳۵- مسئلہ قوت نما کی بابت کوشی (Cauchy) کا ثبوت

**کا ثبوت** — (مسئلہ ثنائی کو صرف مثبت صحیح قوت نما کی حد تک درست مان کر)

فرض کرو کہ ت(م) سلسلہ $1 + م + \frac{م^2}{\lfloor 2} + \frac{م^3}{\lfloor 3} + \dots + \frac{م^ر}{\lfloor ر} + \dots$ کو تعبیر کرتا ہے۔

$$\text{پس ف (م)} \equiv 1 + \text{م} + \frac{\text{م}^2}{2!} + \frac{\text{م}^3}{3!} + \cdots\cdots + \frac{\text{م}^{\text{ر}}}{\text{ر}!} + \cdots\cdots$$

$$\text{ف (ن)} \equiv 1 + \text{ن} + \frac{\text{ن}^2}{2!} + \frac{\text{ن}^3}{3!} + \cdots\cdots + \frac{\text{ن}^{\text{س}}}{\text{س}!} + \cdots\cdots$$

$$\text{اور ف(م + ن)} \equiv 1 + (\text{م}+\text{ن}) + \frac{(\text{م}+\text{ن})^2}{2!} + \cdots\cdots + \frac{(\text{م}+\text{ن})^{\text{پ}}}{\text{پ}!} + \cdots\cdots$$

اب، ف (م) × ف (ن) میں $\text{م}^{\text{ر}}\text{ن}^{\text{س}}$ کا سر ہے $\frac{1}{\text{ر}!\ \text{س}!}$، اور ف (م + ن) میں رقم $\text{م}^{\text{ر}}\text{ن}^{\text{س}}$ صرف $\frac{(\text{م}+\text{ن})^{\text{ر}+\text{س}}}{(\text{ر}+\text{س})!}$ ہی میں واقع ہو سکتی ہے اور اس لیے اس کا سر $\frac{(\text{ر}+\text{س})!}{\text{ر}!\ \text{س}!} \cdot \frac{1}{(\text{ر}+\text{س})!}$ یعنی $\frac{1}{\text{ر}!\ \text{س}!}$ ہوگا۔

پس چونکہ سلسلے ف (م)، ف (ن) اور ف (م + ن)، م اور ن کی تمام قیمتوں کے لیے مستدق ہیں اور کسی رقم $\text{م}^{\text{ر}}\text{ن}^{\text{س}}$ کا سر ف (م) × ف (ن) میں وہی ہے جو ف (م + ن) میں ہے
لہٰذا اس سے یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ

$$\text{ف (م)} \times \text{ف (ن)} = \text{ف (م + ن)} \quad \cdots\cdots \quad (1)$$

م اور ن کی تمام قیمتوں کے لیے۔

اب فرض کرو کہ لا ایک مثبت صحیح عدد ہے۔ تب (۱) سے ہم دیکھتے ہیں کہ

$$\text{ف (1)} \times \text{ف (1)} \times \text{ف (1)} \times \cdots\cdots\cdots\cdots \text{ لا اجزائے ضربی تک}$$

$$= \text{ف} (1 + 1 + 1 + \cdots\cdots \text{ لا رقموں تک})$$

$$\therefore \{\text{ف (1)}\}^{\text{لا}} = \text{ف (لا)} \quad \cdots\cdots\cdots\cdots \quad (2)$$

اب فرض کرو کہ لا ایک مثبت کسر $\frac{\text{پ}}{\text{ق}}$ ہے جس میں پ اور ق مثبت صحیح اعداد ہیں۔ تب (۱) سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ

$\left\{ف\left(\frac{پ}{ق}\right)\right\}^{ق} = ف\left(\frac{پ}{ق} + \frac{پ}{ق} + \frac{پ}{ق} + \ldots\right.$ ق رقموں تک$\left.\right) = ف(پ)$

$= \left\{ف(۱)\right\}^{پ}$ ازروئے (۲)

$\therefore\ ف\left(\frac{پ}{ق}\right) = \left\{ف(۱)\right\}^{\frac{پ}{ق}}$

لہذا لا کی تمام مثبت قیمتوں کے لیے $\left\{ف(۱)\right\}^{لا} = ف(لا)$

آخر میں فرض کرو کہ لا منفی ہے اور - ما کے مساوی ہے پس ا خود مثبت ہے۔ تب $ف(-ما) \times ف(ما) = ف(۰)$ ازروئے (۱) لیکن ف = ۱ اس لیے

$ف(-ما) = \frac{۱}{ف(ما)}$

پس $ف(لا) = ف(-ما) = \frac{۱}{ف(ما)} = \frac{۱}{\left\{ف(۱)\right\}^{ما}}$ اس لیے کہ ما مثبت ہے۔

$= \left\{ف(۱)\right\}^{-ما} = \left\{ف(۱)\right\}^{لا}$

پس لا خواہ کچھ ہی ہو $\left\{ف(۱)\right\}^{لا} = ف(لا)$

لیکن $ف(۱) = ۱ + \frac{۱}{\underline{|۱}} + \frac{۱}{\underline{|۲}} + \frac{۱}{\underline{|۳}} + \ldots\ldots \equiv و$

$\therefore\ و^{لا} = ف(لا) = ۱ + \frac{لا}{\underline{|۱}} + \frac{لا^۲}{\underline{|۲}} + \frac{لا^۳}{\underline{|۳}} + \ldots + \frac{لا^ر}{\underline{|ر}} + \ldots\ldots$

۳۵۔ ثابت کرو کہ

$ن^{ن} - ن(ن-۱)^{ن} + \frac{ن(ن+۱)}{\underline{|۲}}(ن-۲)^{ن} - \ldots\ldots = \underline{|ن}$

سابقہ فصل سے $(و^{لا} - ۱)^{ن} = \left(لا + \frac{لا^۲}{\underline{|۲}} + \frac{لا^۳}{\underline{|۳}} + \ldots\right)^{ن}$

اور مسئلہ ثنائی سے $(و^{لا} - ۱)^{ن} = و^{نلا} - ن و^{(ن-۱)لا} + \frac{ن(ن-۱)}{\underline{|۲}} و^{(ن-۲)لا} - \ldots\ldots$

اب لا کا سر $\left(لا + \frac{لا^۲}{\underline{|۲}} + \frac{لا^۳}{\underline{|۳}} + \ldots\right)^{ن}$ میں صفر ہے اگر ن سے ر کم ہے

اور ۱ ہے اگر ر = ن

اور $\text{لا}^{\text{ر}}$ کا سر $\text{و}^{\text{ن}\text{لا}} - \text{ن}\,\text{و}^{(\text{ن}-۱)\text{لا}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}\,\text{و}^{(\text{ن}-۲)\text{لا}} - \ldots\ldots$ ہے

$$\frac{۱}{\lfloor \text{ر}}\left\{\text{ن}^{\text{ر}} - \text{ن}(\text{ن}-۱)^{\text{ر}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}(\text{ن}-۲)^{\text{ر}} - \ldots\ldots\ldots\right\}$$

پس $(\text{و}^{\text{لا}}-۱)^{\text{ن}}$ کے دونوں جملوں کے پھیلاؤ میں $\text{لا}^{\text{ن}}$ کے سروں کو باہم دیگر مساوی لکھنے سے

$$\frac{۱}{\lfloor \text{ن}}\left\{\text{ن}^{\text{ن}} - \text{ن}(\text{ن}-۱)^{\text{ن}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}(\text{ن}-۲)^{\text{ن}} - \ldots\right\} = ۱$$

اس مسئلہ کو حسب ذیل طریقہ پر عمومیت دی جاسکتی ہے :

چونکہ $(\text{و}^{\text{ا}\text{لا}} - \text{و}^{\text{ب}\text{لا}})^{\text{ن}} = \text{و}^{\text{ن}\text{ا}\text{لا}} - \text{ن}\,\text{و}^{(\overline{\text{ن}-۱}\times \text{ا} + \text{ب})\text{لا}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}\,\text{و}^{(\overline{\text{ن}-۲}\times \text{ا} + ۲\text{ب})\text{لا}} - \ldots\ldots\ldots\ldots$

اور $(\text{و}^{\text{ا}\text{لا}} - \text{و}^{\text{ب}\text{لا}})^{\text{ن}} = \text{و}^{\text{ن}\text{ب}\text{لا}}\left\{\text{و}^{(\text{ا}-\text{ب})\text{لا}} - ۱\right\}^{\text{ن}}$

$$= \text{و}^{\text{ن}\text{ب}\text{لا}}\left\{(\text{ا}-\text{ب})\text{لا} + \frac{(\text{ا}-\text{ب})^۲\,\text{لا}^۲}{\lfloor ۲} + \ldots\right\}^{\text{ن}}$$

پس $(\text{و}^{\text{ا}\text{لا}} - \text{و}^{\text{ب}\text{لا}})^{\text{ن}}$ کے لیے دو جملے جو لکھے گئے ہیں ان میں $\text{لا}^{\text{ن}}$ کے سروں کو باہم دیگر مساوی لکھنے سے

$$\frac{۱}{\lfloor \text{ن}}\left\{(\text{ن}\text{ا})^{\text{ن}} - \text{ن}(\overline{\text{ن}-۱}\times \text{ا} + \text{ب})^{\text{ن}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}(\overline{\text{ن}-۲}\times \text{ا} + ۲\text{ب})^{\text{ن}} - \ldots\right\} = (\text{ا}-\text{ب})^{\text{ن}}$$

اگر ہم ن ا = لا لکھیں اور ب - ا = ما، تو آخر الذکر نتیجہ ذیل کی شکل اختیار کرتا ہے :

$$\text{لا}^{\text{ن}} - \text{ن}(\text{لا}+\text{ما})^{\text{ن}} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۱)}{\lfloor ۲}(\text{لا}+۲\text{ما})^{\text{ن}} - \ldots\ldots = (-۱)^{\text{ن}}\cdot \text{ما}^{\text{ن}}\,\lfloor \text{ن}$$

مہذا اگر ک کوئی مثبت صحیح عدد ن سے کم ہو تو

$لا^{ک} - ن\,(لا + ا)^{ک} + \frac{ن(ن-۱)}{|۲}\,(لا + ۲ا)^{ک} - \dots\dots$ ن + ۱ رقموں تک $= ۰$

مندرجۂ ذیل خاص صورتیں اہمیت رکھتی ہیں۔ یہ فرض کیا جاتا ہے کہ ک، ن سے کم ہے۔

$$۱^{ک} - ن\,۲^{ک} + \frac{ن(ن-۱)}{|۲}\,۳^{ک} - \dots\dots \text{ ن + ۱ رقموں تک } = ۰$$

اور $$م^{ک} - ن(م-۱)^{ک} + \frac{ن(ن-۱)}{|۲}\,(م-۲)^{ک} - \dots\dots \text{ ن+۱ رقموں تک } = ۰$$

## مشق ۴ (ا)

(۱) جب ن لاتناہی ہو تو ثابت کرو کہ $(۱ + \frac{لا}{ن})^{ن}$ کی انتہا $و^{لا}$ ہے

(۲) جب ن لاتناہی ہو تو بتاؤ کہ $(۱ + \frac{۱}{ن})^{\frac{ن}{۲}}$ کی انتہا $و^{\frac{۱}{۲}}$ ہے

(۳) ثابت کرو کہ $ن^{ن+۱} - ن\,(ن-۱)^{ن+۱} + \frac{ن(ن-۱)}{|۲}\,(ن-۲)^{ن+۱} - \dots\dots = \frac{۱}{۲}\,ن\,|ن+۱$

(۴) بتاؤ کہ $(۱ + \frac{۱}{|۱} + \frac{۱}{|۲} + \frac{۱}{|۳} + \dots)(۱ - \frac{۱}{|۱} + \frac{۱}{|۲} - \frac{۱}{|۳} + \dots) = ۱$

(۵) ثابت کرو کہ $و^{-۱} = \frac{۲}{|۳} + \frac{۴}{|۵} + \frac{۶}{|۷} + \dots\dots$

(۶) بتاؤ کہ $(۱ + \frac{۱}{|۲} + \frac{۱}{|۴} + \frac{۱}{|۶} + \dots)^{۲} = ۱ + (۱ + \frac{۱}{|۳} + \frac{۱}{|۵} + \frac{۱}{|۷} + \dots)^{۲}$

(۷) بتاؤ کہ $\frac{و-۱}{و+۱} = \{\frac{۱}{|۲} + \frac{۱}{|۴} + \frac{۱}{|۶} + \dots\} \div \{\frac{۱}{|۱} + \frac{۱}{|۳} + \frac{۱}{|۵} + \dots\}$

## لوکارثم

۱۲۳۔ ایک عدد کے مساوی بنانے کے لیے کسی دوسرے عدد کو جس قوت تک بلند کرنا چاہیئے اُس کے قوت نما کو پہلے عدد کا **لوکارثم** کہتے ہیں بلحاظ دوسرے عدد کے جو کہ اس لوکارثم کا اساس کہلاتا ہے۔ مثلاً اگر $ا^{لا} = ما$ تو لا، ما کا لوکارثم باساس ا کہلاتا ہے اور اس امر کا اظہار بطریقِ کتابت

لا = لوکر ما سے ہوتا ہے۔

ہم اب لوکارتموں کے چند اساسی خواص بیان کرینگے اور ان کے دریافت کرنے کے طریقے اور اُن کے ذریعہ بعض تقریبی حسابات کا مختصر عمل بتائینگے۔

**لوکارتموں کے خواص** سے طالب علم کو یقیناً انٹرمیڈیئٹ کے نصاب علم مثلث کی تکمیل میں اچھی واقفیت ہوگئی ہوگی۔ سہولت کی خاطر یہ خواص یہاں بیان کردیے جاتے ہیں :

(۱) اساس خواہ کچھ ہی ہو ا کا لوکارتم صفر ہے۔

(۲) کسی حاصل ضرب کا لوکارتم اس کے اجزائے ضربی کے لوکارتموں کا حاصل جمع ہے۔

مثلاً لوکر (لا ما ی.....) = لوکر لا + لوکر ما + لوکر ی + ......

(۳) کسی خارج قسمت کا لوکارتم مقسوم اور مقسوم علیہ کے لوکارتموں کا جبری تفاوت ہے۔

مثلاً لوکر $\frac{\text{لا}}{\text{ما}}$ = لوکر لا - لوکر ما

(۴) کسی عدد کی کسی قوت کا لوکارتم اُس عدد کے لوکارتم اور اُس قوت کے قوت نما کا حاصل ضرب ہے۔

مثلاً لوکر لا^ن = ن لوکر لا

(۵) کسی عدد کا لوکارتم باساس ر اگر معلوم ہو تو اس کا لوکارتم باساس ب، معلومہ لوکارتم کو مستقل لوکب ر کے ساتھ ضرب دینے سے معلوم ہوجاتا ہے۔

مثلاً لوکب لا = لوکر لا × لوکب ر اور لوکب ر × لوکر ب = ۱

۴۷۔ **لوکارتمی سلسلہ**۔ فرض کرو کہ ر = وک

پس ک = لوکو ر۔ تب

ر^لا = و^لاک = و^لا لوکو ر۔ پس

$$\text{ک}^{\text{لا}} = \text{و}^{\text{لا لوک}_{\text{و}}\text{ک}} = 1 + \text{لا لوک}_{\text{و}}\text{ک} + \frac{(\text{لا لوک}_{\text{و}}\text{ک})^2}{\lfloor 2} + \cdots\cdots + \frac{(\text{لا لوک}_{\text{و}}\text{ک})^{\text{ر}}}{\lfloor \text{ر}} + \cdots$$

$\text{ک} = 1 + \text{ما}$ لکھو۔ تب

$$(1+\text{ما})^{\text{لا}} = 1 + \text{لا لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما}) + \frac{1}{\lfloor 2}\{\text{لا لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما})\}^2 + \cdots\cdots$$

اب، بشرطیکہ ما عدداً اکائی سے کم ہو، $(1+\text{ما})^{\text{لا}}$ کو مسئلہ ثنائی کے ذریعہ پھیلا سکتے ہیں۔ تب

$$1 + \text{لا ما} + \frac{\text{لا}(\text{لا}-1)}{\lfloor 2}\text{ما}^2 + \cdots\cdots + \frac{\text{لا}(\text{لا}-1)(\text{لا}-2)\cdots\cdots(\text{لا}-\text{ر}+1)}{\lfloor \text{ر}}\text{ما}^{\text{ر}} + \cdots\cdots$$

$$= 1 + \text{لا لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما}) + \frac{1}{\lfloor 2}\{\text{لا لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما})\}^2 + \cdots\cdots$$

بائیں جانب کا سلسلہ، لا اور ما کی سب قیمتوں کے لیے مستدق ہے اور سیدھے جانب کا سلسلہ، لا کی سب قیمتوں کے لیے مستدق ہے، بشرطیکہ ما کی قیمت عدداً اکائی سے کم ہو۔ پس ما کی ایسی قیمتوں کے لیے ہم مساوات کے دونوں جانب کے لا کے سروں کو باہم دیگر مساوی لکھ سکتے ہیں۔ اس طرح ہمیں حاصل ہوتی ہے مساوات

$$\text{لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما}) = \text{ما} - \frac{\text{ما}^2}{2} + \frac{\text{ما}^3}{3} - \cdots\cdots + (-1)^{\text{ر}-1}\frac{\text{ما}^{\text{ر}}}{\text{ر}} + \cdots\cdots$$

یہ **لوکارثمی سلسلہ** کہلاتا ہے۔

۴۸ - کسی عدد کے لوکارثم کی تقریبی قیمت معلوم کرنے میں جو مشقت اُٹھانی ہوتی ہے اُس کو گھٹانے کے لیے اساسی لوکارثمی سلسلہ سے، اس سے زیادہ سرعت کے مستدق سلسلے حاصل کیے جاتے ہیں۔

لوکارثمی سلسلہ $\text{لوک}_{\text{و}}(1+\text{ما}) = \text{ما} - \frac{\text{ما}^2}{2} + \frac{\text{ما}^3}{3} - \frac{\text{ما}^4}{4} + \cdots\cdots$ (۱)

میں ما کی علامت کو تبدیل کرنے سے، سلسلہ

$\text{لوک}_{\text{و}}(1-\text{ما}) = -\text{ما} - \frac{\text{ما}^2}{2} - \frac{\text{ما}^3}{3} - \frac{\text{ما}^4}{4} - \cdots\cdots\cdots\cdots$ (۲)

برآمد ہوتا ہے

$$\text{پس لوگ}_{\text{و}} \frac{1+\text{ا}}{1-\text{ا}} = \text{لوگ}_{\text{و}}(1+\text{ا}) - \text{لوگ}_{\text{و}}(1-\text{ا})$$

$$= 2\left(\text{ا} + \frac{\text{ا}^3}{3} + \frac{\text{ا}^5}{5} + \cdots\cdots\right)\cdots\cdots(3)$$

$\frac{1+\text{ا}}{1-\text{ا}}$ کے بجائے $\frac{\text{م}}{\text{ن}}$ لکھو اور اس لیے ا کے بجائے $\frac{\text{م}-\text{ن}}{\text{م}+\text{ن}}$ ۔ تب

$$\text{لوگ}_{\text{و}} \frac{\text{م}}{\text{ن}} = 2\left\{\frac{\text{م}-\text{ن}}{\text{م}+\text{ن}} + \frac{1}{3}\left(\frac{\text{م}-\text{ن}}{\text{م}+\text{ن}}\right)^3 + \frac{1}{5}\left(\frac{\text{م}-\text{ن}}{\text{م}+\text{ن}}\right)^5 + \cdots\cdots\right\}\cdots(4)$$

اس سے اب ہم بغیر بہت زیادہ مشقت کے، و کے اساس پر لوکارتھم محسوب کر سکتے ہیں۔ بطور مثال :

ضابطہ (۴) میں م = ۲ اور ن = ۱ لکھو۔ تب

$$\text{لوگ}_{\text{و}} 2 = 2\left\{\frac{1}{3} + \frac{1}{3}\times\frac{1}{3^3} + \frac{1}{5}\times\frac{1}{3^5} + \cdots\cdots\right\}$$

جس سے لوگ$_{\text{و}}$ ۲ کی قیمت = ۰٫۶۹۳۱۴۷۔۔۔۔۔ بآسانی محسوب ہو جاتی ہے۔

لوگ$_{\text{و}}$ ۲ معلوم کر لینے کے بعد ضابطہ (۴) سے لوگ$_{\text{و}}$ ۳ کی قیمت اس طرح دریافت ہو سکتی ہے۔

$$\text{لوگ}_{\text{و}} 3 - \text{لوگ}_{\text{و}} 2 = 2\left\{\frac{1}{5} + \frac{1}{3}\times\frac{1}{5^3} + \frac{1}{5}\times\frac{1}{5^5} + \cdots\cdots\right\}$$

$$= 0.405465\ldots$$

$$\text{پس لوگ}_{\text{و}} 3 = 0.693147 + 0.405465 = 1.09861$$

اس طریقہ پر عمل کرنے سے و کے اساس پر کسی عدد کا لوکارتھم بھی جس تقریبی درجہ تک دریافت کرنا مقصود ہو، دریافت ہو سکتا ہے۔

**۳۹۔** و کے اساس پر جو لوکارتھم محسوب کیے جاتے ہیں نیپئیری یا طبعی لوکارتھم کہلاتے ہیں۔

تمام نظری تحقیقاتوں میں نیپئیری لوکارتھم استعمال کیے جاتے ہیں۔ لیکن

جب لوکارتموں کے ذریعہ تقریبی عددی حسابات حل میں آتے ہیں تو بعض وجوہ کے لحاظ سے جن کا عنقریب ذکر آئیگا ہمیشہ ۱۰ کے اساس والے لوکارتم استعمال کیے جاتے ہیں ۔ اس لیے ۱۰ کے اساس والے لوکارتم معمولی لوکارتم کہلاتے ہیں ۔

ہم نے ابھی بتایا ہے کہ و کے اساس والے لوکارتم کس طرح دریافت کیے جاسکتے ہیں۔ جب و کے اساس کے لوکارتم معلوم ہوجاتے ہیں تو ان کو مستقل جزوِ ضربی $\text{لوک}_{۱۰}\,\text{و}$ یا $\frac{۱}{\text{لوک}_{\text{و}}\,۱۰}$ سے ضرب دینے سے ۱۰ کے اساس والے لوکارتم حاصل ہوتے ہیں ۔ یہ مستقل جزوِ ضربی مقیاس (Modulus) کہلاتا ہے ۔ اس کی قیمت ۰٫۴۳۴۲۹ ہے ۔

## سوالات ۴ (ا)

ثابت کرو کہ :

(۱) $\text{لوک}\,(\text{لا}+\text{ن}) = \text{لوک}\,\text{لا} + \text{لوک}\left(۱+\frac{۱}{\text{لا}}\right) + \text{لوک}\left(۱+\frac{۱}{\text{لا}+۱}\right) + \text{لوک}\left(۱+\frac{۱}{\text{لا}+۲}\right) + \dots + \text{لوک}\left(۱+\frac{۱}{\text{لا}+\text{ن}-۱}\right)$

(۲) $\text{لوک}_{\text{و}}\sqrt{۱۲} = ۱ + \frac{۱}{۴}\left(\frac{۱}{۲}+\frac{۱}{۳}\right) + \frac{۱}{۴^{۲}}\left(\frac{۱}{۴}+\frac{۱}{۵}\right) + \frac{۱}{۴^{۳}}\left(\frac{۱}{۶}+\frac{۱}{۷}\right) + \frac{۱}{۴^{۴}}\left(\frac{۱}{۸}+\frac{۱}{۹}\right) + \dots\dots \text{ لاتناہی تک}$

(۳) $\text{لوک}_{\text{و}}\sqrt{۱۰} = \left\{۱ + \frac{۱}{۳}\cdot\frac{۱}{۹} + \frac{۱}{۵}\cdot\frac{۱}{۹^{۲}} + \frac{۱}{۷}\cdot\frac{۱}{۹^{۳}} + \dots \text{ لاتناہی تک}\right\} + \left\{\frac{۱}{۹} + \frac{۱}{۳}\cdot\frac{۱}{۹^{۳}} + \frac{۱}{۵}\cdot\frac{۱}{۹^{۵}} + \frac{۱}{۷}\cdot\frac{۱}{۹^{۷}} + \dots \text{ لاتناہی تک}\right\}$

(۴) $\text{لوک}_{\text{و}}\,۲ - \frac{۱}{۲} = \frac{۱}{۱\times۲\times۳} + \frac{۱}{۳\times۴\times۵} + \frac{۱}{۵\times۶\times۷} + \dots \text{ لاتناہی تک}$

(۵) $\frac{۵}{۱\times۲\times۳} + \frac{۷}{۳\times۴\times۵} + \frac{۹}{۵\times۶\times۷} + \dots \text{ لاتناہی تک} = ۲\,\text{لوک}_{\text{و}}\,۲ - ۱$

(۶) $\text{لوک}_{\text{و}}\frac{\text{لا}}{۱-\text{لا}} = ۲\left\{\frac{۱}{۱-۲\text{لا}} + \frac{۱}{۳}\cdot\frac{۱}{(۱-۲\text{لا})^{۳}} + \frac{۱}{۵}\cdot\frac{۱}{(۱-۲\text{لا})^{۵}} + \dots\dots\right\}$

(۷) $\text{لوگ}_\text{و}\,\text{لا} = \frac{\text{لا}-۱}{\text{لا}+۱} + \frac{۱}{۲}\,\frac{\text{لا}^۲-۱}{(\text{لا}+۱)^۲} + \frac{۱}{۳}\,\frac{\text{لا}^۳-۱}{(\text{لا}+۱)^۳} + \cdots$

(۸) $\text{لوگ}_\text{و}\,\frac{\text{ر}+\text{لا}}{\text{ر}-\text{لا}} = \frac{۲\,\text{ر}\,\text{لا}}{\text{ر}^۲+\text{لا}^۲} + \frac{۱}{۳}\left(\frac{۲\,\text{ر}\,\text{لا}}{\text{ر}^۲+\text{لا}^۲}\right)^۳ + \frac{۱}{۵}\left(\frac{۲\,\text{ر}\,\text{لا}}{\text{ر}^۲+\text{لا}^۲}\right)^۵ + \cdots$

(۹) $۲\left(\text{لا} - \frac{\text{لا}^۳}{۳} + \frac{\text{لا}^۵}{۵} - \cdots\right) = \frac{۲\,\text{لا}}{۱-\text{لا}^۲} - \frac{۱}{۳}\left(\frac{۲\,\text{لا}}{۱-\text{لا}^۲}\right)^۳ + \frac{۱}{۵}\left(\frac{۲\,\text{لا}}{۱-\text{لا}^۲}\right)^۵ - \cdots$

(۱۰) $\left\{\text{لوگ}_\text{و}(۱+\text{لا})\right\}^۲ = ۲\left\{\frac{۱}{۲}\text{لا}^۲ - \frac{۱}{۳}\left(۱+\frac{۱}{۲}\right)\text{لا}^۳ + \frac{۱}{۴}\left(\frac{۱}{۱}+\frac{۱}{۲}+\frac{۱}{۳}\right)\text{لا}^۴ - \cdots\right\}$

(۱۱) اگر $\text{لوگ}_\text{و}(۱+\text{لا}+\text{لا}^۲)$ کو لا کی قوتوں میں پھیلائیں تو $\text{لا}^\text{ن}$ کا سر یا تو $\frac{۱}{\text{ن}}$ ہے یا $-\frac{۲}{\text{ن}}$ ۔ ان صورتوں میں امتیاز کرو۔

(۱۲) متماثلہ $۲\,\text{لوگ}(۱-\text{لا}) \equiv \text{لوگ}(۱-۲\,\text{لا}+\text{لا}^۲)$ سے ثابت کرو کہ

$$۲^\text{ن} - \text{ن}\,۲^{\text{ن}-۲} + \frac{\text{ن}(\text{ن}-۳)}{\lfloor ۲}\,۲^{\text{ن}-۴} - \frac{\text{ن}(\text{ن}-۴)(\text{ن}-۵)}{\lfloor ۳}\,۲^{\text{ن}-۶} + \cdots = ۲$$

(۱۳) $\frac{\text{و}^{\text{ن}\,\text{لا}}-۱}{۱-\text{و}^{-\text{لا}}}$ کے پھیلاؤ میں $\text{لا}^\text{ر}$ کا سر $\frac{۱}{\lfloor \text{ر}}\left\{۱^\text{ر}+۲^\text{ر}+۳^\text{ر}+\cdots+\text{ن}^\text{ر}\right\}$ ہے

اس کے ذریعہ سے سلسلوں $۱^۲+۲^۲+۳^۲+\cdots$ اور $۱^۳+۲^۳+۳^۳+\cdots$ کی ن رقموں کے حاصل جمع دریافت کرو۔

(۱۴) $\text{و}^{\text{و}^\text{لا}}$ کے پھیلاؤ میں اگر $\text{لا}^\text{ر}$ کا سر $\text{ک}_\text{ر}$ ہو تو

$$\text{ک}_\text{ر} = \frac{۱}{\lfloor \text{ر}}\left\{\frac{۱^\text{ر}}{\lfloor ۱} + \frac{۲^\text{ر}}{\lfloor ۲} + \frac{۳^\text{ر}}{\lfloor ۳} + \cdots\right\}$$

پس $\frac{۱^۳}{\lfloor ۱} + \frac{۲^۳}{\lfloor ۲} + \frac{۳^۳}{\lfloor ۳} + \cdots = ۵\,\text{و}$

(۱۵) سلسلہ $\frac{۱}{۱}+\frac{۱}{۲}+\frac{۱}{۳}+\cdots$ کے ن رقموں کا حاصل جمع (ن + ۱) ویں رقم سے اگر آغاز کیا جائے تو $\text{لوگ}_\text{و}\,۲$ کے مساوی ہوتا ہے جبکہ ن بلا انتہا بڑھایا جاتا ہے۔

(۱۶) $\text{لوگ}_\text{و}(۱+\text{ن}) < \frac{۱}{۱}+\frac{۱}{۲}+\cdots+\frac{۱}{\text{ن}} < ۱+\text{لوگ}_\text{و}(۱+\text{ن})$

# عام لوکارتم

۴۰۔ حسابی عمل اساس ۱۰ کے لوکارتموں کے ذریعہ بہت آسان ہوجاتا ہے۔ ذیل کی بحث میں لوکارتموں کا اساس اگر محذوف ہو تو سمجھنا چاہیے کہ وہ ۱۰ ہی ہے۔

اگر دو عددوں کی رقمیں (Figures) ایک ہی ہوں اور ان کا تواتر بھی ایک ہی ہو لیکن فرق صرف نشانِ اعشاریہ کے مقام میں ہو تو واضح ہے کہ ایک عدد دوسرے عدد کو ۱۰ کی کسی صحیح قوت سے ضرب دینے سے حاصل ہوسکتا ہے۔ پس ان عددوں کے لوکارتموں میں صرف ایک صحیح عدد کا تفاوت ہوگا۔

مثلاً لوک ۷۴۲،۹۸ = لوک ۷،۴۲۹۸ + لوک ۱۰۰ = ۲ + لوک ۷،۴۲۹۸
= ۲ + ۰،۸۷۰۹۷۷۱ = ۲،۸۷۰۹۷۷۱ اعشاریہ کے سات مقاموں تک۔

اسی طرح چونکہ لوک ۲ = ۰،۳۰۱۰۳ اعشاریہ کے ۵ مقاموں تک تو
لوک ۰،۰۰۲ = لوک (۲ ÷ ۱۰۰۰) = لوک ۲ − لوک ۱۰۰۰ = ۰،۳۰۱۰۳ − ۳۔

مصرحۂ بالا خواص کی وجہ سے عام (یعنی ۱۰ کے اساس والے) لوکارتم ہمیشہ اعشاریہ کے حصہ کو مثبت قایم رکھ کر لکھے جاتے ہیں۔ چنانچہ لوک ۰،۰۰۲ کی قیمت ۳،۳۰۱۰۳ لکھی جاتی ہے یعنی اعشاریہ سے پہلے کا جزو ۳ ہے اس پر ایک چھوٹا سا خط کھینچا جاتا ہے تاکہ صرف وہی منفی بتایا جائے۔

اسی طرزِ کتابت میں لوکارتم کا اعشاریہ والا مثبت حصہ اعشاریۂ لوکارتمی (Mantissa) کہلاتا ہے۔ اور اس کا صحیح حصہ خواہ مثبت ہو یا منفی لوکارتم کا ممیّز کہلاتا ہے۔

۴۱۔ کسی بھی عدد کے لوکارتم کا ممیّز محض اس عدد کے معائنہ سے معلوم ہوجاتا ہے۔ اس لیے کہ اگر کوئی عدد ایک سے بڑا ہو اور اس کے صحیح حصہ میں رقموں کی تعداد ن ہو تو واضح ہے کہ وہ عدد ۱۰^ن سے چھوٹا اور ۱۰^(ن−۱) سے بڑا ہے۔ پس اس کا لوکارتم ن اور ن−۱ کے مابین ہوگا

یعنی یہ لوکارتم ن - ۱ + ایک اعشاریہ رقم ہوگا۔

بناء بریں ایک سے بڑے کسی بھی عدد کے لوکارتم کا ممیّز اس عدد کے صحیح حصہ کی رقموں کی تعداد سے ایک کم ہوگا۔

اگر دیا ہوا عدد ایک سے کم یعنی صرف اعشاریہ ہی پر مشتمل ہو اور اس کی سب سے پہلی ملحوظ رقم کے آگے ن صفر ہوں تو دیا ہوا عدد ۱۰<sup></sup>ن-۱ سے بڑا مگر ۱۰<sup></sup>ن سے چھوٹا ہوگا۔ پس چونکہ لوکارتم کا اعشاریہ والا حصہ ہمیشہ مثبت رہنا چاہیے اس عدد کا لوکارتم - (ن + ۱) + ایک اعشاریہ رقم ہوگا۔

پس اگر کوئی عدد ایک سے کم ہو اور اعشاریہ کی شکل میں لکھا گیا ہو تو اس کے لوکارتم کا ممیّز منفی اور دیے ہوئے عدد کی پہلی ملحوظ رقم سے پہلے لکھے ہوئے صفروں کی تعداد سے ایک زیادہ ہوگا۔

مثلاً ۴۱۷ء۳۵ کے لوکارتم کا ممیز ۳ اور ۴۱۷۵ ۳۰۰۰ء۰ کا ممیز $\bar{4}$ ہے۔

۴۴۔ کسی دیے ہوئے عدد کے لوکارتم کی تعیین متناسب تفاوتوں کے اصول کے ذریعہ ۔

اگر کسی عدد کی ملحوظ رقموں کی تعداد، لوکارتموں کی جدول میں دیے ہوئے عددوں کی رقموں کی تعداد سے زیادہ ہو اور جدول کے دو متواتر عددوں کا تفاوت ان ہر دو عددوں کے تفاوت کے مقابلہ میں چھوٹا ہو تو ان عددوں کے لوکارتموں کا تفاوت خود ان کے تفاوت کے متناسب ہوتا ہے۔ اس لیے

$$\text{لوک}_{\text{ی}}(\text{ن}+\text{لا}) - \text{لوک}_{\text{ی}}\,\text{ن} = \text{لوک}_{\text{ی}}\left(1+\frac{\text{لا}}{\text{ن}}\right) = \text{مق}\ \text{لوک}_{\text{ی}}\left(1+\frac{\text{لا}}{\text{ن}}\right)$$

$$= \text{مق}\left(\frac{\text{لا}}{\text{ن}} - \frac{1}{2}\,\frac{\text{لا}^2}{\text{ن}^2} + \cdots\right) = \text{مق}\ \frac{\text{لا}}{\text{ن}}\ \text{تقریباً، جبکہ}\ \frac{\text{لا}}{\text{ن}}\ \text{بہت}$$

چھوٹا ہوتا ہے۔ مق سے مراد مقیاس $\frac{1}{\text{لوک}\ 10}$ ہے۔

طالب علم کو لوکارتمی جدولوں سے استفادہ کرنے میں کافی مشق ہوگی۔

اِس لیے عملی کام میں مزید ہدایات کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔

## سود مرکب اور سالیانے

۴۴۔ سود مرکب اور سالیانوں کے تمام سوالات مندرجۂ ذیل تین سوالوں کے تابع ہیں:۔

(۱) ایک مقررہ تعدادِ سال کے لیے ایک مقررہ شرحِ سود سے سود مرکب پر قرض دیے ہوئے روپیہ کے کُل زر کی تعیین۔

فرض کرو کہ اصل رقم پ، تعداد سال ن، شرح سود فی صد فی سال ۱۰۰ ر ہے اور مطلوبہ کُل زر ا ہے۔

تب پ کا سود ایک سال کے لیے پ ر ہے اور پہلے سال کے ختم پر کُل زر یعنی اصل مع سود پ (۱ + ر) ہے۔ اب دوسرے سال اس روپیہ کو اصل مان کر سود محسوب کیا جاتا ہے۔ پس دُوسرے سال کے ختم پر کُل زر {پ (۱ + ر)}(۱+ر) = پ (۱+ر)$^{2}$ ہوگا۔ اسی طرح ن سالوں کے ختم پر کُل زر پ (۱ + ر)$^{ن}$ ہوگا۔

یعنی ا = پ (۱ + ر)$^{ن}$

اور لوک ا = لوک پ + ن لوک (۱ + ر)

اگر سود نصف نصف سال کے ختم پر محسوب ہوکر اصل میں جمع کیا جاتا ہے تو واضح ہے کہ ن سال کا کُل زر پ (۱ + $\frac{ر}{۲}$)$^{۲ن}$ ہوگا۔

(۲) کسی ایسے روپیہ کی حاضرہ قیمت کی تعیین جو ایک مقررہ شرح سود مرکب سے ایک مقررہ مدت کے بعد واجب الادا ہے۔

فرض کرو کہ ا روپیہ ن سال کے بعد واجب الادا ہے اور شرحِ سود ۱۰۰ ر فی صد فی سال فرض کرکے پ اس کی حاضرہ قیمت ہے تو پ روپیہ ن سال میں ۱۰۰ ر فی صد فی سال کی شرح سے کُل زر ا ہوجانا چاہیے۔ پس سوال (۱) کی رُو سے

پ = ا (۱+ر)$^{-ن}$

(۳) ن متواتر سال تک ہر سال کے ختم پر ا پونڈ واجب الادا سالیانہ کی حاضرہ قیمت کی تعیین۔

اگر سود کی شرح ۱۰۰ ر فی صدی سال فرض کی جائے تو از روئے سوال (۲)
پہلے سال کے ختم پر ادا شدنی روپیہ کی حاضرہ قیمت $\text{ا}(1+\text{ر})^{-1}$ ہے
دوسرے ................ $\text{ا}(1+\text{ر})^{-2}$ ہے
.........................................
ن ۔ ویں ......... $\text{ا}(1+\text{ر})^{-\text{ن}}$ ہے

پس تمام روپیہ کی حاضرہ قیمت

$$\text{ا}\left\{\frac{1}{1+\text{ر}}+\frac{1}{(1+\text{ر})^{2}}+\cdots+\frac{1}{(1+\text{ر})^{\text{ن}}}\right\}=\frac{\text{ا}}{\text{ر}}\left\{1-\frac{1}{(1+\text{ر})^{\text{ن}}}\right\}$$ ہے

مثال ــ ۲۰ سال تک ۳۰ پونڈ سالیانہ کی حاضرہ قیمت دریافت کرو جبکہ سود کی شرح ۴ فی صدی سال ہے۔

یہاں $\text{ا}=30$، $\text{ن}=20$، $\text{ر}=\frac{4}{100}=\frac{1}{25}$

پس حاضرہ قیمت $=30\times25\left\{1-\left(\frac{25}{26}\right)^{20}\right\}$

لوک $\left(\frac{25}{26}\right)^{20}=20\left\{\text{لوک }25-\text{لوک }26\right\}$

$=20\left\{1.3979400-1.4149733\right\}$

$=20(-0.0170333)=-0.340666=\bar{1}.659334$

$=$ لوک ۰٫۴۵۶۳۸۹ لوکارثمی جدولوں سے۔

پس مطلوبہ حاضرہ قیمت $=30\times25\times(1-0.456389)=\ldots\ 407.7$ پونڈ

## سوالات ۴ (ب)

(لوکارثمی جدولیں استعمال کی جائیں)

(۱) ۵۰ سال میں ۱۰۰ پونڈ کا کل زر ۵ فی صدی سال شرح سود کے حساب سے دریافت کرو۔

(۲) ثابت کرو کہ ۱۵ سال میں ۵ فی صد فی سال شرح سود پر اور ۱۸ سال میں ۴ فی صد فی سال شرح سود پر، روپیہ اپنے دوچند سے زیادہ ہو جاتا ہے۔

(۳) ۱۰ سال تک اگر سود نصف نصف سال پر ۴ فی صد فی سال کی شرح سے جمع کیا جائے تو ۵۰۰ پونڈ کا کُل زر کیا ہوگا؟

(۴) ایک ملک میں ہر سال کے آغاز پر سالانہ ولادت کی شرح ۵۰ فی ہزار نفر آبادی ہے اور اموات کی شرح سالانہ ۲۵ فی ہزار نفر ہے۔ ثابت کرو کہ ۲۲ سال میں آبادی دوچند سے زیادہ ہو جائیگی۔

(۵) ایک شخص سیونگز بنک میں جو تمام قسم کی امانتی رقموں پر $2\frac{1}{2}$ فی صد سالانہ منافع دیتا ہے ۳۰ پونڈ داخل کرتا ہے۔ ۲۰ برس کے بعد اس کا کُل زر کیا ہوگا؟

(۶) ۴ فی صد سالانہ کی شرح سود پر، ہر سال ۱۰۰ پونڈ سالیانہ، ۴۰ سال تک حاصل کرنے کے لیے کس قدر روپیہ داخل کرنے کی ضرورت ہوگی؟

(۷) ایک مجلس ۳۰۰۰۰ پونڈ ۳۰ مساوی سالانہ قسطوں میں ادا کرنے کے وعدہ سے قرض لیتی ہے۔ اگر بازار میں منافع کی شرح ۴ فی صد سالانہ ہے تو دریافت کرو کہ ہر سال کس قدر روپیہ ادا کیا جانا چاہیے۔

# پانچواں باب

## ڈی مُواور کا مسئلہ اور اس کے استعمالات

۴۴ - ن کی تمام حقیقی قیمتوں کے لیے (جم طہ + خ جب طہ)$^{ن}$ کی قیمت یا اس کی قیمتوں میں سے ایک قیمت جم ن طہ + خ جب ن طہ ہے ۔

اِس مسئلہ کو ڈی مُواوَر کا مسئلہ کہتے ہیں ۔اِس کو ثابت کرنے سے پہلے ہم یہ ثابت کرینگے کہ

(جم طہ$_{۱}$ + خ جب طہ$_{۱}$) (جم طہ$_{۲}$ + خ جب طہ$_{۲}$) ..... ن اجزائے ضربی تک

= جم (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + ..... + طہ$_{ن}$) + خ جب (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + ..... + طہ$_{ن}$)

چونکہ (جم طہ$_{۱}$ + خ جب طہ$_{۱}$) (جم طہ$_{۲}$ + خ جب طہ$_{۲}$)

= جم طہ$_{۱}$ جم طہ$_{۲}$ + خ (جب طہ$_{۱}$ جم طہ$_{۲}$ + جم طہ$_{۱}$ جب طہ$_{۲}$) - جب طہ$_{۱}$ جب طہ$_{۲}$

= جم (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$) + خ جب (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$)

یعنی دراںحالیکہ ن = ۲ مسئلہ مصرحۂ بالا درست ہے ۔

اگر ہم تین اجزائے ضربی لیں تو

(جم طہ$_{۱}$ + خ جب طہ$_{۱}$) (جم طہ$_{۲}$ + خ جب طہ$_{۲}$) (جم طہ$_{۳}$ + خ جب طہ$_{۳}$) ۔

= {جم (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$) + خ جب (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$)} (جم طہ$_{۳}$ + خ جب طہ$_{۳}$)

= جم (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + طہ$_{۳}$) + خ جب (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + طہ$_{۳}$)

پس مسئلہ بالا ن = ۳ کے لیے بھی درست ہے ۔

اِس طرح عمل پیرا ہونے سے معلوم ہو گا کہ یہ مسئلہ بہ حیثیتِ عموی کسی بھی مثبت صحیح عدد کے لیے درست ہے ۔ [ اس مسئلہ کے ذریعہ ہم

ن زاویوں کے مجموعہ کی جیوب التمام یا جیوب کو ان زاویوں کی نسبتوں کی رقموں میں ظاہر کر سکتے ہیں - چونکہ

جم (طہ$_1$ + طہ$_2$ + ..... + طہ$_n$) + خ جب (طہ$_1$ + طہ$_2$ + ..... + طہ$_n$)

= (جم طہ$_1$ + خ جب طہ$_1$) (جم طہ$_2$ + خ جب طہ$_2$) ..... (جم طہ$_n$ + خ جب طہ$_n$)

= جم طہ$_1$ جم طہ$_2$ ..... جم طہ$_n$ (۱ + خ مس طہ$_1$) (۱ + خ مس طہ$_2$) ..... (۱ + خ مس طہ$_n$)

∴ جم (طہ$_1$ + طہ$_2$ + ..... + طہ$_n$) = جم طہ$_1$ جم طہ$_2$ ..... جم طہ$_n$ {۱ - ح$_2$ + ح$_4$ - .....}

اور جب (طہ$_1$ + طہ$_2$ + ..... + طہ$_n$) = جم طہ$_1$ جم طہ$_2$ ..... جم طہ$_n$ {ح$_1$ - ح$_3$ + ح$_5$ - .....}

جس میں ح$_1$ = مماسوں کا حاصل جمع ہے، ایک ایک مماس کو فرداً فرداً لے کر۔

ح$_2$ = دو دو مماسوں کے حاصل ضربوں کا حاصل جمع ہے۔

ح$_3$ = تین تین مماسوں کے حاصل ضربوں کا حاصل جمع ہے۔

اِس سے براہِ راست یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ

$$\text{مس (طہ}_1 + \text{طہ}_2 + \ldots + \text{طہ}_n) = \frac{\text{ح}_1 - \text{ح}_3 + \text{ح}_5 - \ldots}{1 - \text{ح}_2 + \text{ح}_4 - \ldots}$$

## ۴۵- ڈی مؤاور کے مسئلہ کا ثبوت جبکہ ن (۱) ایک مثبت صحیح عدد ہے، (۲) ایک منفی صحیح عدد ہے، (۳) ایک مثبت کسر $\frac{\text{ف}}{\text{ق}}$ اس کی سب سے چھوٹی رقموں میں ہے اور ف اور ق مثبت صحیح عدد ہیں، (۴) ایک منفی کسر $-\frac{\text{ف}}{\text{ق}}$ اس کی سب سے چھوٹی رقموں میں، ف اور ق مثبت صحیح عدد ہیں۔

واضح ہو کہ (۱) اور (۲) صورتوں میں (جم طہ + خ جب طہ)$^{\text{ن}}$ کی صرف ایک قیمت یعنی جم ن طہ + خ جب ن طہ ہوگی۔ (۳) اور (۴) صورتوں میں جملہ ق قیمتیں ہونگی جن کے منجملہ جم ن طہ + خ جب ن طہ ایک قیمت ہوگی۔ آگے چل کر بتایا جائیگا کہ بقیہ قیمتیں کیا ہونگی -

### صورت (۱)۔ جبکہ ن ایک مثبت صحیح عدد ہے -

سابقہ فصل میں ہم نے دیکھا ہے کہ (جم طہ$_1$ + خ جب طہ$_1$) (جم طہ$_2$ + خ جب طہ$_2$) ..... (جم طہ$_n$ + خ جب طہ$_n$)

= جم (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + ..... + طہ$_{ن}$) + خ جب (طہ$_{۱}$ + طہ$_{۲}$ + ..... + طہ$_{ن}$)

طہ$_{۱}$ = طہ$_{۲}$ = ..... = طہ$_{ن}$ = طہ لکھو۔ تب

(جم طہ + خ جب طہ)$^{ن}$ = جم ن طہ + خ جب ن طہ

**صورت (۲)** — جبکہ ن ایک منفی صحیح عدد -م ہے جس میں م ایک مثبت صحیح عدد ہے۔

چونکہ (جم م طہ + خ جب م طہ) (جم م طہ - خ جب م طہ) = ۱

پس جم م طہ - خ جب م طہ = ۱ / (جم م طہ + خ جب م طہ)

= ۱ / (جم طہ + خ جب طہ)$^{م}$ صورت (۱) سے

∴ جم (- م طہ) + خ جب (- م طہ) = (جم طہ + خ جب طہ)$^{-م}$

∴ جم ن طہ + خ جب ن طہ = (جم طہ + خ جب طہ)$^{ن}$

**صورت (۳)** — جبکہ ن کوئی مثبت کسر ف/ق اس کی سب سے چھوٹی رقموں میں ہے، اور ف اور ق مثبت صحیح عدد ہیں۔

چونکہ (جم ف طہ/ق + خ جب ف طہ/ق)$^{ق}$ = جم ف طہ + خ جب ف طہ، صورت (۱) سے۔

(جم ف طہ/ق + خ جب ف طہ/ق) جملہ (جم ف طہ + خ جب ف طہ) کی ق ویں اصلوں میں سے ایک اصل ہے۔

∴ جم ف طہ/ق + خ جب ف طہ/ق جملہ (جم طہ + خ جب طہ)$^{ف}$ کی ق۔ ویں اصلوں میں سے ایک اصل ہے، صورت (۱) کی رُو سے۔

∴ جم ف طہ/ق + خ جب ف طہ/ق جملہ (جم طہ + خ جب طہ)$^{ف/ق}$ کی قیمتوں میں سے ایک قیمت ہے۔

**صورت (۴)** — جبکہ ن = - ف/ق اور ف اور ق مثل صورت (۳) کے ہیں۔

چونکہ { جم (۔ ف طہ/ق) + خ جب (۔ ف طہ/ق) }^ق

= جم (۔ ف طہ) + خ جب (۔ ف طہ) صورت (۱) سے

جم (۔ ف طہ/ق) + خ جب (۔ ف طہ/ق) جملہ جم (۔ ف طہ) + خ جب (۔ ف طہ)

کی ق۔ ویں اصلوں میں سے ایک اصل ہے۔

∴ جم (۔ ف طہ/ق) + خ جب (۔ ف طہ/ق) جملہ (جم طہ + خ جب طہ)^۔ق

کی ق۔ ویں اصلوں میں سے ایک اصل ہے، صورت (۲) سے۔

اس لیے (جم طہ + خ جب طہ)^ف/ق کی قیمتوں میں سے ایک قیمت

جم (۔ ف طہ/ق) + خ جب (۔ ف طہ/ق) ہے۔

یہ مسئلہ ن کی غیر منطق قیمتوں کے لیے بھی صادق آتا ہے اور اس طرح سے ن کی تمام حقیقی قیمتوں کے لیے صحیح ہے، لیکن اس کا باضابطہ ثبوت اس نصاب کے لیے غیر موزوں ہوگا۔

۴۶۔ اب ہم یہ بتانا چاہتے ہیں کہ (جم طہ + خ جب طہ)^ن کی دوسری اور قیمتیں کیا ہیں جبکہ

ن = ± ف/ق

چونکہ { جم (ف طہ/ق + ۲ ر π/ق) + خ جب (ف طہ/ق + ۲ ر π/ق) }^ق

= جم (ف طہ + ۲ ر π) + خ جب (ف طہ + ۲ ر π)

= جم ف طہ + خ جب ف طہ جبکہ ر کوئی سا صحیح عدد ہے۔

= (جم طہ + خ جب طہ)^ف

∴ (جم طہ + خ جب طہ)^ف/ق کی ق قیمتوں میں سے

جم (ف طہ/ق + ۲ ر π/ق) + خ جب (ف طہ/ق + ۲ ر π/ق)

ایک قیمت ہے جبکہ ر کوئی سا مثبت یا منفی صحیح عدد ہے۔

لیکن $\frac{\text{ف ط}}{\text{ق}} + \frac{\text{۲ ر}\,\pi}{\text{ق}}$ زاویے، جبکہ ر کو صفر، ۱، ۲، ....، (ق-۱) قیمتیں دی جاتی ہیں، سب مختلف ہیں اور ان میں سے کوئی سے دو ایک ہی وقت میں مساوی جیوب التمام اور مساوی جیوب نہیں رکھتے ہیں۔

$$\therefore \text{ جملہ جم}\left(\frac{\text{ف ط}}{\text{ق}} + \frac{\text{۲ ر}\,\pi}{\text{ق}}\right) + \text{خ جب}\left(\frac{\text{ف ط}}{\text{ق}} + \frac{\text{۲ ر}\,\pi}{\text{ق}}\right)$$

ان ق صحیح عددوں کے لیے ق مختلف قیمتیں رکھتا ہے۔
معہذا، ر کو کسی دوسرے صحیح عدد کے مساوی لکھنے سے یہ جملہ ان ق قیمتوں میں سے ایک یا دوسری قیمت کو دوہراتا ہے۔
اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ر کی کوئی سی متصل ق صحیح عددی قیمتیں، اور علی الخصوص صفر، ۱ ..... (ق-۱) قیمتیں جم$\left(\frac{\text{ف ط}}{\text{ق}} + \frac{\text{۲ ر}\,\pi}{\text{ق}}\right)$ + خ جب$\left(\frac{\text{ف ط}}{\text{ق}} + \frac{\text{۲ ر}\,\pi}{\text{ق}}\right)$ کو جملہ $(\text{جم ط} + \text{خ جب ط})^{\frac{\text{ف}}{\text{ق}}}$ کی ق مختلف قیمتوں کے مساوی بناتی ہیں۔ اور نیز یہ کہ (جم ط + خ جب ط) کی ق-ویں اصلیں مندرجہ ذیل ہیں:-

$$\text{جم}\frac{\text{ط}}{\text{ق}} + \text{خ جب}\frac{\text{ط}}{\text{ق}}،$$

$$\text{جم}\frac{\text{ط} + ۲\pi}{\text{ق}} + \text{خ جب}\frac{\text{ط} + ۲\pi}{\text{ق}}،$$

$$\text{جم}\frac{\text{ط} + ۴\pi}{\text{ق}} + \text{خ جب}\frac{\text{ط} + ۴\pi}{\text{ق}}،$$

..........................

$$\text{جم}\frac{\text{ط} + ۲(\text{ق}-۱)\pi}{\text{ق}} + \text{خ جب}\frac{\text{ط} + ۲(\text{ق}-۱)\pi}{\text{ق}}$$

## سوالات ۵ (ا)

(۱) ($\sqrt{۳}$ + خ) کو شکل ر (جم ط + خ جب ط) کی شکل میں لکھو

اور اسی طرح $(\sqrt{۳} + خ)^{۶}$ کی قیمت نکالو۔

چونکہ $\sqrt{۳} + خ = ۲ \left(\frac{\sqrt{۳}}{۲} + \frac{۱}{۲} خ\right) = ۲ \left(جم \frac{\pi}{۶} + خ جب \frac{\pi}{۶}\right)$

$\therefore (\sqrt{۳} + خ)^{۶} = ۲^{۶} \left(جم \frac{\pi}{۶} + خ جب \frac{\pi}{۶}\right)^{۶}$

$= ۲^{۶} (جم \pi + خ جب \pi) = -۲^{۶}$

(۲) ثابت کرو کہ اگر $جم عہ + جم بہ + جم جہ = ۰$

اور $جب عہ + جب بہ + جب جہ = ۰$

تب $جم ۳ عہ + جم ۳ بہ + جم ۳ جہ = ۳ جم (عہ + بہ + جہ)$

اور $جب ۳ عہ + جب ۳ بہ + جب ۳ جہ = ۳ جب (عہ + بہ + جہ)$

فرض کرو $ا = جم عہ + خ جب عہ$، $ب = جم بہ + خ جب بہ$، $ج = جم جہ + خ جب جہ$

تب $ا + ب + ج = ۰$

لیکن $ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳} - ۳ ا ب ج = (ا + ب + ج)(ا^{۲} + ب^{۲} + ج^{۲} - ا ب - ب ج - ج ا)$

چونکہ $ا + ب + ج = ۰$ اس لیے $ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳} = ۳ ا ب ج$

لیکن $ا^{۳} = (جم عہ + خ جب عہ)^{۳} = جم ۳ عہ + خ جب ۳ عہ$، اسی طرح $ب^{۳}$ اور $ج^{۳}$

بھی علی الترتیب $= جم ۳ بہ + خ جب ۳ بہ$ اور $جم ۳ جہ + خ جب ۳ جہ$

پس $۳ ا ب ج = ۳ (جم عہ + خ جب عہ)(جم بہ + خ جب بہ)(جم جہ + خ جب جہ)$

$= ۳ \{جم (عہ + بہ + جہ) + خ جب (عہ + بہ + جہ)\}$

مساوات $ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳} = ۳ ا ب ج$ کے حقیقی اور خیالی حصص کو علی الترتیب مساوی لکھنے سے

$جم ۳ عہ + جم ۳ بہ + جم ۳ جہ = ۳ جم (عہ + بہ + جہ)$

اور $جب ۳ عہ + جب ۳ بہ + جب ۳ جہ = ۳ جب (عہ + بہ + جہ)$

(۳) ثابت کرو کہ اگر ن ایک مثبت صحیح عدد ہے تو

$$\left(\frac{۱ + جب فہ + خ جم فہ}{۱ + جب فہ - خ جم فہ}\right)^{ن} = جم \left(\frac{ن \pi}{۲} - ن فہ\right) + خ جب \left(\frac{ن \pi}{۲} - ن فہ\right)$$

(۴) تماثل $\frac{(لا - ب)(لا - ج)}{(ا - ب)(ا - ج)} + \frac{(لا - ج)(لا - ا)}{(ب - ج)(ب - ا)} + \frac{(لا - ا)(لا - ب)}{(ج - ا)(ج - ب)} = ۱$

میں $لا = جم ۲ طہ + خ جب ۲ طہ$ اور $ا = جم ۲ عہ + خ جب ۲ عہ$ وغیرہ لکھ کر

ثابت کرو کہ $\sum \frac{\text{جب (طہ - بہ) جب (طہ - جہ)}}{\text{جب (عہ - بہ) جب (عہ - جہ)}}\ \text{جب ۲ (طہ - عہ)} = ۰$

# ڈی مواور کے مسئلہ کے استعمالات

## ۴۷ - جب ن طہ، جم ن طہ اور مس ن طہ کا طہ کی نسبتوں کی رقموں میں اظہار جبکہ ن کوئی سا مثبت صحیح عدد ہے۔

چونکہ $(\text{جم ن طہ} + \text{خ جب ن طہ}) = (\text{جم طہ} + \text{خ جب طہ})^{\text{ن}}$

آخر الذکر جملہ کو پھیلا کر تماثل کے حقیقی حصص کو ایک دوسرے کے مساوی اور اسی طرح خیالی حصص کو باہمدیگر مساوی لکھنے سے،

$$\text{جم ن طہ} = \text{جم}^{\text{ن}}\text{طہ} - \frac{\text{ن (ن-۱)}}{\text{۱} \times \text{۲}}\,\text{جم}^{\text{ن-۲}}\text{طہ جب}^{\text{۲}}\text{طہ} + \ldots\ldots$$

$$\text{جب ن طہ} = \text{ن جم}^{\text{ن-۱}}\text{طہ جب طہ} - \frac{\text{ن (ن-۱) (ن-۲)}}{\text{۱} \times \text{۲} \times \text{۳}}\,\text{جم}^{\text{ن-۳}}\text{طہ جب}^{\text{۳}}\text{طہ} + \ldots\ldots$$

$$\text{پس مس ن طہ} = \frac{\text{ن مس طہ} - \frac{\text{ن (ن-۱) (ن-۲)}}{\text{۱} \times \text{۲} \times \text{۳}}\,\text{مس}^{\text{۳}}\text{طہ} + \ldots\ldots}{\text{۱} - \frac{\text{ن (ن-۱)}}{\text{۱} \times \text{۲}}\,\text{مس}^{\text{۲}}\text{طہ} + \frac{\text{ن (ن-۱) (ن-۲) (ن-۳)}}{\text{۱} \times \text{۲} \times \text{۳} \times \text{۴}}\,\text{مس}^{\text{۴}}\text{طہ} + \ldots\ldots}$$

## سوالات ۵ (ب)

ثابت کرو کہ

(۱) $\text{جم ۴ طہ} = \text{جم}^{\text{۴}}\text{طہ} - \text{۶ جم}^{\text{۲}}\text{طہ جب}^{\text{۲}}\text{طہ} + \text{جب}^{\text{۴}}\text{طہ}$

(۲) $\text{جب ۴ طہ} = \text{۴ جب طہ جم}^{\text{۳}}\text{طہ} - \text{۴ جم طہ جب}^{\text{۳}}\text{طہ}$

(۳) $\text{جم ۵ طہ} = \text{جم}^{\text{۵}}\text{طہ} - \text{۱۰ جم}^{\text{۳}}\text{طہ جب}^{\text{۲}}\text{طہ} + \text{۵ جم طہ جب}^{\text{۴}}\text{طہ}$

(۴) $\text{جب ۵ طہ} = \text{۵ جب طہ جم}^{\text{۴}}\text{طہ} - \text{۱۰ جب}^{\text{۳}}\text{طہ جم}^{\text{۲}}\text{طہ} + \text{جب}^{\text{۵}}\text{طہ}$

(۵) جم ۶ طہ = جم$^{6}$ طہ − ۱۵ جم$^{4}$ طہ جب$^{2}$ طہ + ۱۵ جم$^{2}$ طہ جب$^{4}$ طہ − جب$^{6}$ طہ

(۶) جب ۶ طہ = ۶ جم$^{5}$ طہ جب طہ − ۲۰ جم$^{3}$ طہ جب$^{3}$ طہ + ۶ جم طہ جب$^{5}$ طہ

(۷) مس ۴ طہ = (۴ مس طہ − ۴ مس$^{3}$ طہ) ÷ (۱ − ۶ مس$^{2}$ طہ + مس$^{4}$ طہ)

(۸) مس ۵ طہ = (۵ مس طہ − ۱۰ مس$^{3}$ طہ + مس$^{5}$ طہ) ÷ (۱ − ۱۰ مس$^{2}$ طہ + ۵ مس$^{4}$ طہ)

(۹) اگر ن کوئی ایک طاق مثبت صحیح عدد ہے تو بتاؤ کہ مندرجۂ ذیل (ن-۱) مقادیر

مس (π/ن)، مس (۲π/ن) ..... مس ((ن-۱)π/ن)

کے دو دو مقادیر کے حاصل ضربوں کا حاصل جمع (ن(ن-۱))/۲ ہے۔

(۱۰) ثابت کرو کہ مس (طہ/ن) + مس ((طہ+π)/ن) + مس ((طہ+۲π)/ن) + .... + مس ((طہ+(ن-۱)π)/ن)

= ن مم طہ یا ن مس طہ بموجب اس کے کہ ن جفت عدد ہے یا طاق۔

## ۷۴۔ جب ن طہ اور جم ن طہ کے لیے جم طہ یا جب طہ کی نزولی قوتوں کے سلسلوں میں جملے۔

سابقہ فصل کے نتائج پر غور کرنے سے واضح ہوگا کہ ن کوئی سا صحیح عدد ہو ہم جم ن طہ کو جم طہ کی نزولی قوتوں کے محدود سلسلے میں ظاہر کر سکتے ہیں، اس لیے کہ جم ن طہ کے لیے جو جملہ لکھا جاتا ہے اس میں جب طہ کی ساری قوتیں جفت ہیں۔

مثلاً　جم ۳ طہ = جم$^{3}$ طہ − ۳ جم طہ جب$^{2}$ طہ

= جم$^{3}$ طہ − ۳ جم طہ (۱ − جم$^{2}$ طہ)

= جم$^{3}$ طہ − ۳ جم طہ + ۳ جم$^{3}$ طہ = ۴ جم$^{3}$ طہ − ۳ جم طہ

[واضح ہو کہ یہ نتیجہ ابتدائی علم مثلثات کا مشہور ضابطہ ہے اور بہت آسان طریقہ سے حاصل ہوتا ہے]

جم ۴ طہ = جم$^{4}$ طہ − ۶ جم$^{2}$ طہ جب$^{2}$ طہ + جب$^{4}$ طہ

$=$ جم$^4$ طہ − ۶ جم$^2$ طہ (۱ − جم$^2$ طہ) + (۱ − جم$^2$ طہ)$^2$

$=$ ۸ جم$^4$ طہ − ۸ جب$^2$ طہ + ۱

علیٰ ہٰذا اگر ن طاق عدد ہے تو $\frac{\text{جم ن طہ}}{\text{جم طہ}}$ کو جب طہ کی نزولی قوتوں کے محدود سلسلہ میں ظاہر کر سکتے ہیں۔

مثلاً $\frac{\text{جم ۳ طہ}}{\text{جم طہ}}$ $=$ − ۴ جب$^2$ طہ + ۱

$\frac{\text{جم ۵ طہ}}{\text{جم طہ}}$ $=$ ۱۶ جب$^4$ طہ − ۱۲ جب$^2$ طہ + ۱

یہ واضح ہے کہ اگر ن طاق عدد ہے تو جب ن طہ کو جب طہ کی نزولی قوتوں کے محدود سلسلہ میں ظاہر کر سکتے ہیں۔

مثلاً جب ۳ طہ $=$ − ۴ جب$^3$ طہ + ۳ جب طہ

یہ بھی واضح ہے کہ اگر ن جفت عدد ہے تو $\frac{\text{جب ن طہ}}{\text{جم طہ}}$ کو بھی ایسے ہی محدود سلسلہ میں ظاہر کر سکتے ہیں۔

مثلاً $\frac{\text{جب ۴ طہ}}{\text{جم طہ}}$ $=$ $\frac{\text{۴ جب طہ جم}^3\text{ طہ − ۴ جم طہ جب}^3\text{ طہ}}{\text{جم طہ}}$

$=$ ۴ جب طہ جم$^2$ طہ − ۴ جب$^3$ طہ

$=$ ۴ جب طہ (۱ − جب$^2$ طہ) − ۴ جب$^3$ طہ

$=$ − ۸ جب$^3$ طہ + ۴ جب طہ

جم ن طہ اور $\frac{\text{جب ن طہ}}{\text{جب طہ}}$ کو محض جم طہ یا جب طہ کی قوتوں کے سلسلوں میں عام طور پر پھیلا سکتے ہیں۔ لیکن ان کا باضابطہ ثبوت چونکہ اس نصاب سے بالا تر ہے اس لیے ہم صرف چند آسان مثالوں ہی پر اکتفا کرتے ہیں۔

## سوالات ۵ (ج)

ثابت کرو۔ (۱) جم ۷ طہ $=$ ۶۴ جم$^7$ طہ − ۱۱۲ جم$^5$ طہ + ۵۶ جم$^3$ طہ − ۷ جم طہ

(۲) جب ۷ طہ = ۷ جب طہ - ۵۶ جب$^۳$ طہ + ۱۱۲ جب$^۵$ طہ - ۶۴ جب$^۷$ طہ

(۳) جم ۸ طہ = ۱۲۸ جم$^۸$ طہ - ۲۵۶ جم$^۶$ طہ + ۱۶۰ جم$^۴$ طہ - ۳۲ جم$^۲$ طہ + ۱

(۴) جب ۸ طہ = جب طہ (۱۲۸ جم$^۷$ طہ - ۱۹۲ جم$^۵$ طہ + ۸۰ جم$^۳$ طہ - ۸ جم طہ)

## ۴۸ - کسری زاویوں کی مثلثی نسبتیں -

مثلثات کی ابتدائی کتاب میں طالب علم نے پڑھا ہوگا کہ جب طہ دیا جاتا ہے تو جب $\frac{طہ}{۲}$ کی چار ممکنہ قیمتیں ہوتی ہیں اور اسی طرح جم $\frac{طہ}{۲}$ کی چار قیمتیں۔ اور جم طہ دیا جاتا ہے تو جب $\frac{طہ}{۲}$ کی دو ممکنہ قیمتیں ہوتی ہیں اور جم $\frac{طہ}{۲}$ کی دو قیمتیں - سلسلہ مندرجۂ فصل (۴۶) کے ذریعہ ہم زاویہ $\frac{طہ}{ن}$ کے متعلق اس کے متشابہ معلومات حاصل کرسکتے ہیں -

مساوات جم طہ = جم$^ن$ $\frac{طہ}{ن}$ - $\frac{ن(ن-۱)}{۲\times۱}$ جم$^{ن-۲}$ $\frac{طہ}{ن}$ جب$^۲$ $\frac{طہ}{ن}$ + ..... (۱)

پر غور کرو جو جم طہ کے لیے جم $\frac{طہ}{ن}$ کی نزولی قوتوں میں ایک جملہ ہے -

فرض کرو کہ جم طہ معلوم ہے اور اس جیب التمام کا سب سے چھوٹا مثبت زاویہ عہ ہے -

(۲ ر π + عہ) زاویوں کی جیب التمام بھی وہی ہوگی جو عہ کی ہے' اگر ر کوئی سا مثبت صحیح عدد ہے -

پس اگر ہم مساوات (۱) والے جملہ میں جم $\frac{طہ}{ن}$ کے عوض $\frac{۲ ر π + عہ}{ن}$ قیمتوں میں سے کوئی ایک قیمت لکھیں تو ہمیں جم (۲ ر π + عہ) یا جم عہ حاصل ہو جائیگی -

پس جم $\frac{۲ ر π + عہ}{ن}$ جبکہ ر = ۰، ۱، ۲، ..... (ن-۱)، جم $\frac{طہ}{ن}$ کی ن - ویں درجہ کی مساوات کی شرط کو پورا کرتی ہے -

جم عہ = جم$^ن$ $\frac{طہ}{ن}$ - $\frac{ن(ن-۱)}{۲\times۱}$ جم$^{ن-۲}$ $\frac{طہ}{ن}$ (۱ - جم$^۲$ $\frac{طہ}{ن}$) + ...... (۲)

اگر عہ صفر یا π کی کوئی ضعف نہیں ہے تو آسانی سے بتایا جا سکتا ہے کہ

$$\text{جم}\,\frac{\text{عہ}}{\text{ن}}،\ \text{جم}\,\frac{\text{عہ}+۲\pi}{\text{ن}}،\ \ldots\ldots\ \text{جم}\,\frac{\text{عہ}+۲(\text{ن}-۱)\pi}{\text{ن}}\ \ldots\ldots\ (۳)$$

سب ایک دوسرے سے مختلف ہیں اور اِس لیے وہ مساوات (۲) کی جو بلحاظ جم $\frac{\text{ط}}{\text{ن}}$ ایک مساوات ہے، ن اصلیں ہیں۔

بایں حالت اِس مساوات کے ذریعہ جم $\frac{\text{عہ}}{\text{ن}}$، جم $\frac{\text{عہ}+۲\pi}{\text{ن}}$، .... جم $\frac{\text{عہ}+۲(\text{ن}+۱)\pi}{\text{ن}}$ کے متشاکل تفاعل دریافت ہو سکتے ہیں۔

اس کے علی الرغم اگر عہ صفر یا π کی ضعف ہے اور ن > ۲ تو مساوات (۲) کی اصلیں سب مختلف نہیں ہیں بلکہ دوہرائی جاتی ہیں۔

۴۹ — اگر ہم جم ط کو جب $\frac{\text{ط}}{\text{ن}}$ کی نزولی قوتوں کے سلسلہ میں ادا کریں جبکہ ن جفت (بالفرض ۲م) ہے تو ہمیں ایک ایسی مساوات ملتی ہے جس کی اصلیں مندرجۂ ذیل ۲م جیبیں ہیں :-

$$\text{جب}\,\frac{\text{ط}}{۲\text{م}}،\ \text{جب}\left(\frac{\text{ط}}{۲\text{م}}+\frac{\pi}{\text{م}}\right)،\ \text{جب}\left(\frac{\text{ط}}{۲\text{م}}+\frac{۲\pi}{\text{م}}\right)،\ \ldots\ldots\ \text{جب}\left(\frac{\text{ط}}{۲\text{م}}+\frac{(۲\text{م}-۱)\pi}{\text{م}}\right)$$

اِسی طرح جب ط کو جب $\frac{\text{ط}}{\text{ن}}$ کی نزولی قوتوں میں پھیلانے سے بحالیکہ ن طاق (بالفرض ۲م + ۱) ہے، ایک ایسی مساوات حاصل ہوتی ہے جس کی اصلیں مندرجۂ ذیل ۲م + ۱ جیبیں ہیں :-

$$\text{جب}\,\frac{\text{ط}}{۲\text{م}+۱}،\ \text{جب}\left(\frac{\text{ط}}{۲\text{م}+۱}+\frac{۲\pi}{۲\text{م}+۱}\right)،\ \ldots\ \text{جب}\left(\frac{\text{ط}}{۲\text{م}+۱}+\frac{۴\text{م}\pi}{۲\text{م}+۱}\right)$$

$\frac{\text{جم ن ط}}{\text{جم ط}}$، $\frac{\text{جب ن ط}}{\text{جب ط}}$، $\frac{\text{جب ن ط}}{\text{جم ط}}$ اور مس ن ط کے پھیلاؤ بھی اسی طرح استعمال کیے جا سکتے ہیں جیسا کہ ذیل کے آخری چند سوالوں سے ظاہر ہوگا۔

## سوالات ۵ (ہ)

(۱) ثابت کرو کہ جم $\frac{۲\pi}{۷}$، جم $\frac{۴\pi}{۷}$، جم $\frac{۶\pi}{۷}$ مساوات $۸\,\text{لا}^{۳}+۴\,\text{لا}^{۲}-۴\,\text{لا}-۱=۰$ کی اصلیں ہیں۔

